| | | |
|---|---|---|
| ہلاکت | موت | بالِ جبریل = طارق کی دعا: 8۔ |
| ہلاکی | اجل | ضربِ کلیم = (تعلیم و تربیت) غزل (نہ میں اعجمی نہ ہندی): 5۔ |
| ہلاہل | زہریلا | بالِ جبریل = غزل 11:16۔ ضربِ کلیم = (اسلام اور مسلمان) قوت اور دین: 4۔ |
| ھلا | حرکت دے | بالِ جبریل = فرمانِ خدا: 1۔ |
| ہل | حرکت کر | بالِ جبریل = اذان: 7۔ تاتاری کا خواب: 6۔ |
| ہمالہ | پہاڑی کا نام | بانگِ درا = (حصہ اول) ہمالہ: 1-11-22۔ بالِ جبریل = ساقی نامہ: 17۔ ضربِ کلیم = (سیاسیات) نصیحت: 5۔ ارمغانِ حجاز = ملا ضیغم 12:5۔ ملا ضیغم 2:16۔ |
| ہمہ دانی | ہر کام کی واقفیت | بانگِ درا = (حصہ اول) زہد اور رندی: 4-24۔ |
| ہمدانی | | بانگِ درا = (حصہ اول) زہد اور رندی: 8۔ |
| ہمسایہ | قریبی رہائشی | بانگِ درا = (حصہ اول) رخصت اے بزمِ جہاں: 11۔ ترانہ ھندی: 3۔ ضربِ کلیم = (اسلام اور مسلمان) مردِ مسلمان: 3۔ |
| ہمسائے | قریبی | بانگِ درا = (حصہ اول) زہد اور رندی: 5۔ |
| ہمسائیگی | قرابت | بانگِ درا = (حصہ اول) صبح کا ستارہ: 1۔ |
| ہمہ تن گوش | تمام تر توجہ سے سننا | بانگِ درا = (حصہ سوم) شکوہ: 2۔ |
| ہمہ اوست | وحدت الشہود | ارمغانِ حجاز = ملا ضیغم: 3۔ |
| ہمہ | تمام | ضربِ کلیم = (تعلیم و تربیت) خودی کی تربیت: 1۔ محرابِ گل 3:10۔ |
| ہمہ گیر | تمام تر | بالِ جبریل = نپولین کے مزار پر: 3۔ |
| ہما | پرندہ | بالِ جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 6:22۔ |
| ہمیشہ | دائمی | بانگِ درا = (حصہ دوم) صقلیہ: 6۔ (حصہ سوم) گورستانِ شاہی: 38-52۔ تضمین: 1۔ حضور رسالت مآب میں: 5۔ بالِ جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 5:55۔ ابوالعلامعری: 1۔ ضربِ کلیم = (اسلام اور مسلمان) فقر و راہبی: 2۔ |
| ہمت | جرات، حوصلہ | بانگِ درا = (حصہ سوم) شمع و شاعر = شمع: 42۔ ایک مکالمہ: 6۔ ایک خط کے جواب میں: 1۔ تضمین صائب: 4۔ شبِ معراج: 2۔ جوابِ خضر = سرمایہ و محنت: 9۔ بالِ جبریل = غزل 6:10۔ غزلیات (حصہ دوم) غزل 17:1۔ غزل 1:47۔ عبدالرحمٰن اول: 7۔ ضربِ کلیم = (ادبیات) تخلیق: 2۔ (تعلیم و تربیت) جاوید سے 3:3۔ محرابِ گل افغان کے افکار 4:17۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ہمایوں | | بانگ درا= (حصہ سوم) ہمایوں:1۔ |
| ہم نشین | ساتھی | بانگ درا= (حصہ اول) مرزا غالب:10۔ خفتگان خاک سے استفسار:6۔ تصویر درد:33۔ ایک پرندہ اور جگنو:10۔ غزل 6:9۔ (حصہ دوم) عاشق ہرجائی:3۔ تنہائی:1۔ (حصہ سوم) مسلم:7۔ پھولوں کی شہزادی:6۔ بال جبریل= غزلیات (حصہ دوم) غزل 4:33۔ خوشحال خان کی وصیت:4۔ ضرب کلیم = (تعلیم و تربیت) سلطان ٹیپو کی وصیت:1۔ |
| ہم نشیں | ساتھی | بانگ درا= (حصہ اول) رخصت اے بزم جہاں:11۔ |
| ہمنشینو | اے ساتھیو | بانگ درا= (حصہ دوم) چاند اور ستارے:7۔ |
| ہمکنار | ساتھ | بانگ درا= (حصہ اول) شمع:3۔ (حصہ دوم) عشرت امروز:2۔ (حصہ سوم) نمود صبح:8۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں:76۔ بال جبریل= غزل 3:3۔ ضرب کلیم= (اسلام اور مسلمان) علم اور دین:4۔ |
| ہمکناری | قربت | ضرب کلیم= (ادبیات) فوارہ:1۔ |
| ہم نوا | یک آواز | بانگ درا= (حصہ اول) ایک آرزو:16-16۔ داغ:3-9۔ (حصہ سوم) شکوہ:2۔ |
| ہمنوایان | | بانگ درا= (حصہ سوم) مسلم:4۔ |
| ہمدردی | محبت | بانگ درا= (حصہ اول) آفتاب صبح:15۔ |
| ہمدرد | نرم خو | بانگ درا= شاعر:3۔ |
| ہم صحبت | قریبی | بانگ درا= (حصہ اول) رخصت اے بزم جہاں:5۔ |
| ہم چو | | بانگ درا= (حصہ اول) گل پژمردہ:6۔ نالہ فراق:3۔ |
| ہم وطن | ایک وطن کے | بانگ درا= (حصہ اول) رخصت اے بزم جہاں:17۔ |
| ہم آغوش | ایک جگہ کے | بانگ درا= (حصہ دوم) کلی:8۔ (حصہ سوم)۔ فلسفہ غم:9۔ پھول کا تحفہ عطا ہونے پر:6۔ ضرب کلیم= (ادبیات) شعاع امید 1:2۔ صبح چمن:4۔ |
| ہم آغوشی | آغوش میں آنا | بانگ درا= (حصہ سوم) غرہ شوال:5۔ |
| ہم راز | رازدان | بانگ درا= (حصہ اول) رخصت اے بزم جہاں:17۔ |
| ہم زبان | ایک زبان کے | بانگ درا= (حصہ سوم) ظریفانہ 11:19۔ |
| ہم زبانوں | ایک زبان والے | بانگ درا= (حصہ اول) تصویر درد:17۔ |
| ہم آوازی | ایک آواز والے | بانگ درا= (حصہ اول) بچہ اور شمع:-12 |

| ہم سفر | ایک سفر کے | بانگ درا= (حصہ سوم) ایک حاجی مدینے کے سفر میں: 2۔ فلسفہ غم: 31۔ سیر فلک: 1۔ طلوع اسلام: 11۔ |
|---|---|---|
| ہم سفروں | ایک سفر میں سب | بانگ درا= (حصہ اول) التجائے مسافر: 10۔ |
| ہم صفیر | ہم آواز | بانگ درا= (حصہ اول) غزل 6:4۔ بال جبریل= غزل 5:11۔ |
| ہم آہنگ | ساتھ | بانگ درا= (حصہ اول) طفل شیر خوار: 9۔ |
| ہم آہنگی | یکسوئی | بانگ درا= (حصہ اول) ایک پرندہ اور جگنو: 12۔ (حصہ سوم) فردوس میں مکالمہ: 4۔ |
| ہم آرا | ایک رائے والے | ارمغان حجاز= بڈھے بلوچ کی نصیحت بیٹے کو: 2۔ |
| ہم نفس | یکجان | بانگ درا= (حصہ دوم) تنہائی: 5۔ غزل 3:2۔ (حصہ سوم) میں اور تو (ب): 3۔ شمع و شاعر= شمع: 75۔ بال جبریل= (پیر و مرید) مرید ہندی: 29۔ |
| ہم نفسو | یکجان | بانگ درا= (حصہ دوم) غزل 6:4۔ |
| ہم دوش | برابر کا | بانگ درا= (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ: 7۔ شکوہ: 79۔ دعا: 7۔ ارمغان حجاز= ملا ضیغم: 5:10۔ |
| ہم بغل | ساتھ ساتھ | بانگ درا= (حصہ دوم) سوامی تیرتھ: 1۔ |
| ہمدم | ساتھی | بانگ درا= (حصہ دوم) محبت: 15۔ وصال: 8۔ بال جبریل= جبریل و ابلیس: 1۔ |
| ہمرہو | ہمسفرو | بانگ درا= (حصہ دوم) کوشش ناتمام: 3۔ |
| ہم قسمت | ایک قسمت والے | بانگ درا= (حصہ اول) چاند: 3۔ (حصہ سوم) والدہ مرحومہ کی یاد میں: 23۔ |
| ہمراہی | ہمسفری | بانگ درا= (حصہ سوم) ایک حاجی مدینے کے سفر میں: 8۔ |
| ہم رہ | ایک جیسا سفر | بانگ درا= (حصہ دوم) اختر صبح: 5۔ |
| ہم رنگ | ایک جیسے رنگ | بانگ درا= (حصہ دوم) حسن و عشق: 2۔ |
| ہمکلام | مخاطب | بانگ درا= (حصہ سوم) جنگ یرموک کا ایک واقعہ: 2۔ |
| ہم پہلو | ساتھ بیٹھے | بانگ درا= (حصہ سوم) والدہ مرحومہ کی یاد میں: 27۔ بلال: 8۔ غزل 2-6۔ |
| ہم سخن | ہمکلام | بانگ درا= (حصہ سوم) جواب شکوہ: 15۔ |
| ہم عناں | ہمرکاب | بال جبریل: غزل 3:14۔ ضرب کلیم= (ادبیات) تخلیق: 5۔ |
| ہم نبرد | مقابل | بانگ درا= (حصہ سوم) شبلی حالی: 5۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ہم جوار | ہمسایہ | بال جبریل=غزلیات (حصہ دوم) غزل 5:61۔ |
| ہم سر | برابر | ارمغان حجاز=(ابلیس کی مجلس شوریٰ) پانچواں مشیر: 7۔ |
| ہنگامہ | حادثہ۔شور شرابہ | بانگ درا=(حصہ اول) خفتگان سے استفسار: 5۔ آفتاب صبح: 16۔ سید کی لوح تربت: 6۔ رخصت اے بزم جہاں: 4-6۔ (حصہ دوم) حسن وعشق: 6۔ سلیمی: 4۔ عاشق ہرجائی 1:1۔ نوائے غم: 3۔ صقلیہ: 2۔ (حصہ سوم) گورستان شاہی: 23۔ شکوہ: 74۔ بزم انجم: 4۔ مسلم: 3۔ حضور رسالت مآب میں: 1۔ ساقی: 3۔ رات: 6۔ موٹر: 2۔ جواب شکوہ: 88-95۔ نوید صبح: 1-4۔ فاطمہ بنت عبداللہ: 8۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں: 34۔ عرفی: 3۔ ہمایوں: 4۔ خضر راہ=شاعر: 7۔ غزل 2:1-4۔ بال جبریل=غزل 2:2۔ غزل 4:12۔ بال جبریل=غزلیات (حصہ دوم) غزل 2-4۔ غزل 2:56۔ (رباعیات) رباعی 2:21۔ لالہ صحرا: 7۔ ساقی نامہ: 1 8۔ ضرب کلیم=(ادبیات) خاقانی: 4۔ (سیاسیات) آج اور کل: 2۔ محراب گل 3:11۔ ارمغان حجاز=(ابلیس کی مجلس شوریٰ) پہلا مشیر 6:1۔ |
| ہنگام | شور | بانگ درا=(حصہ اول) حسن وعشق: 1۔ (حصہ سوم) شمع وشاعر=شمع: 38۔ جواب خضر=صحرانوردی: 4۔ |
| ہنگامے | شور | بانگ درا=عبدالقادر کے نام: 2۔ غزل 5:5۔ (حصہ سوم) شعاع آفتاب: 5۔ شمع وشاعر=شمع: 37۔ خضر راہ=شاعر: 8۔ بال جبریل=(رباعیات) رباعی 2:22۔ ضرب کلیم=(اسلام اور مسلمان) قلندر کی پہچان: 2۔ تمہید 2:1۔ |
| ہنگاموں | شوروں۔حوادث | بانگ درا=(حصہ اول) جگنو: 18۔ (حصہ دوم) عاشق ہرجائی 2:1۔ (حصہ م) گورستان شاہی: 6-17-48۔ شمع وشاعر=شمع: 26۔ ظریفانہ 8:19۔ ارمغان حجاز=ابلیس کی مجلس شوریٰ (ابلیس): 5۔ |
| ہند | ہندوستان | بانگ درا=(حصہ اول) سرگزشت آدم: 9-10۔ پیام عشق: 7۔ (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ: 20۔ شکوہ: 80۔ رام: 1-1-2-3-4-5۔ شمع وشاعر=شمع: 27-36۔ نانک: 3-8۔ فردوس میں مکالمہ: 12۔ ظریفانہ 2:5۔ 1:17۔ 3:19۔ بال جبریل=غزل 2:8۔ پیرو مرید (مرید ہندی): 57۔ جاوید کے نام: 3۔ لندن سے: 3۔ ضرب کلیم=(اسلام اور مسلمان) اجتہاد: 1۔ ہندی اسلام: 5۔ آزادی: 4۔ (ادبیات) شعاع امید 3:3۔ ہنروران ہند: 4۔ (سیاسیات) غلاموں کی نماز: 6۔ گلہ: 1۔ |

| ہندی | ہندی زبان، ہند کا رہنے والا | بانگ درا= (حصہ اول) ترانہ ہندی: 6۔ (حصہ سوم) شکوہ: 93۔ جواب شکوہ: 67۔ فردوس میں مکالمہ: 3۔ طلوع اسلام: 4-51۔ ظریفانہ 4:9۔ بال جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 6:2۔ غزل 5:35۔ (رباعیات) رباعی 1:8۔ مسجد قرطبہ: 28۔ ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) امرائے عرب سے: 1۔ (تعلیم و تربیت) غزل (نہ میں اعجمی نہ ہندی): 1۔ مرگ خودی: 3۔ (ادبیات) مصور: 1۔ |
|---|---|---|
| ہندو | ہندو مذہب کا | بانگ درا= (حصہ اول) زہد اور رندی: 9۔ ضرب کلیم = (عورت) ایک سوال: 1۔ |
| ہندیوں | ہندوستان کے | بانگ درا= (حصہ سوم) رام: 2۔ ظریفانہ 4:16۔ |
| ہنود | زیادہ ہندو، | بانگ درا= (حصہ سوم) جواب شکوہ: 50۔ |
| ہندوستان | انڈیا | ضرب کلیم= محراب گل افغان کے افکار 1:7۔ |
| ہندوستاں | بھارت، | بانگ درا= (حصہ اول) ہمالہ: 1-4۔ مرزا غالب: 11۔ تصویر درد: 19-27۔ ترانہ ہندی: 1-6۔ غزل 9:11۔ (حصہ دوم) صقلیہ: 17۔ غزل 5:5۔ (حصہ سوم) ترانہ ملی: قطعہ: 1۔ رام: 4۔ نانک: 5۔ ظریفانہ 1:14۔ ظریفانہ 6:17۔ 4:24۔ |
| ہنر | فن | بانگ درا= (حصہ اول) مرزا غالب: 13۔ ایک پہاڑ اور گلہری: 11۔ ہندوستانی بچوں کا قومی گیت: 3۔ (حصہ دوم) محبت: 14۔ غزل 9:3۔ بال جبریل= غزل 2:16۔ غزلیات (حصہ دوم) غزل 6:24۔ غزل 6:54۔ (رباعیات) رباعی 2:33۔ مسجد قرطبہ: 7۔ لینن: 11۔ روح ارضی آدم کا استقبال کرتی ہے: 7۔ قطعہ (ب): 2۔ ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان): قوت اور دین: 3۔ غزل (تری متاع حیات): 1۔ (عورت) عورت اور تعلیم: 3۔ (ادبیات) دین و ہنر: 1۔ پیرس کی مسجد: 1۔ اہل ہنر سے: 4۔ سرود: 5۔ اہرام مصر: 3-3۔ مخلوقات ہنر: 1-4۔ فنون لطیفہ: 2-5۔ جدت: 3۔ ہنروران ہند: 2۔ وجود: 2۔ ایجاد معنی 1:1۔ محراب گل 4:5-3۔ ارمغان حجاز= بڈھے بلوچ کی نصیحت بیٹے کو: 4۔ تصویر و مصور: 1-6۔ مسعود مرحوم: 4۔ ملا ضیغم 3:16۔ |
| ہنس | مسکرا | بانگ درا= (حصہ اول) پرندے کی فریاد: 7۔ |
| ہنسی | مسکراہٹ | بانگ درا= (حصہ اول) عشق اور موت: 5-21۔ (حصہ سوم) عید پر شعر: 6۔ تہذیب حاضر: 4۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ہوائیں | | ضربِ کلیم = محرابِ گُل 3:7۔ |
| ہواؤں | | بالِ جبریل = مسجدِ قرطبہ: 48۔ ارمغانِ حجاز = ملا ضیغم 3:16۔ |
| ہوا | باد | بانگِ درا = (حصہ اول) ہمالہ: 9-10-20۔ ایک گائے اور بکری: 20۔ خفتگانِ خاک سے استفسار: 4۔ آفتابِ صبح: 13۔ موجِ دریا: 3۔ جگنو: 12۔ ابر: 2-6۔ غزل 1:5۔ غزل 2:8۔ دردِ عشق: 3۔ ہندوستانی بچوں کا قومی گیت: 6۔ (حصہ دوم) انسان: 5۔ غزل 1:1۔ (حصہ سوم) شاعر: 6۔ بلادِ اسلامیہ: 14۔ گورستانِ شاہی: 47۔ موٹر: 2۔ جوابِ شکوہ: 94-70۔ شبنم اور ستارے: 14۔ ایک مکالمہ: 1-2-2-3-4-6۔ میں اور تو (الف): 5۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں: 46-49-82۔ ایک خط کے جواب میں: 5۔ مسلمان اور جدید تعلیم: 2۔ بالِ جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 7:13۔ غزل 1:17۔ عبدالرحمٰن اول: 5-3۔ ساقی نامہ: 1-4۔ زمانہ: 10۔ تاتاری کا خواب: 4۔ شاہیں: 5۔ ضربِ کلیم = (اعلانِ جنگ دورِ حاضر کے خلاف): 1۔ (اسلام اور مسلمان) فقر و ملوکیت: 3۔ (تعلیم و تربیت) خودی کی تربیت: 2۔ عصرِ حاضر: 1۔ (ادبیات) تخلیق: 5۔ (سیاسیات) جمعیتِ اقوامِ مشرق: 1۔ ارمغانِ حجاز = ملا ضیغم 2:9۔ |
| ہوش | جاگنے کی حالت | بانگِ درا = (حصہ سوم) سوامی رام تیرتھ: 6۔ (حصہ سوم) قربِ سلطان: 8۔ ظریفانہ 1:4—2:17۔ بالِ جبریل = غزل 1:3۔ غزلیات (حصہ دوم) غزل 3:6۔ غزل 1:56۔ فرشتے آدم کو جنت سے رخصت کرتے ہیں: 3۔ ضربِ کلیم = (اسلام اور مسلمان) غزل (تری متاعِ حیات): 4۔ |
| ہوشیاری | چالاکی | بانگِ درا = (حصہ اول) غزل 3:11۔ (حصہ دوم) غزل 5:7۔ بالِ جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 3:53۔ |
| ہوشیار | چالاک | بانگِ درا = (حصہ سوم) شکوہ: 74۔ ارمغانِ حجاز = (ابلیس کی مجلس شوریٰ) ابلیس 3:1۔ |
| ہواللہ احد | وہ اللہ ایک ہے | بانگِ درا = (حصہ سوم) شکوہ: 30۔ |
| ہونٹوں | لبوں | بانگِ درا = (حصہ سوم) ظریفانہ 4:19۔ |
| ہیروں | قیمتی موتیوں | بانگِ درا = (حصہ اول) ہندوستانی بچوں کا قومی گیت: 4۔ |
| ہیرا | قیمتی موتی | بانگِ درا = (حصہ دوم) عاشقِ ہرجائی (2) 2:2۔ |
| ہیرے | قیمتی موتی | بانگِ درا = (حصہ اول) ایک مکڑا اور مکھی: 19۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ھیبت | رعب | بانگ درا = (حصہ اول) بچہ اور شمع: 9۔ (حصہ سوم) شکوہ: 30۔ بال جبریل = طارق کی دعا: 2۔ ارمغان حجاز = (ابلیس کی مجلس شوریٰ) پانچواں مشیر: 9۔ |
| ھیئت | حالت | بانگ درا = (حصہ سوم) انسان: 5۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں: 49۔ |
| ھیچ | کچھ نہیں، کم | بانگ درا = (حصہ سوم) شمع وشاعر = شمع: 65۔ بال جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 21-3۔ یورپ: 1۔ |
| ھینگ | بدبودار گوند | بانگ درا = (حصہ سوم) ظریفانہ 5:2۔ |
| ھیگل | | ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) ایک فلسفہ زدہ سید زادے کے نام: 2۔ |
| ہویدا | ظاہر | بانگ درا = (حصہ اول) طفل شیر خوار: 7۔ تصویر درد: 29۔ سرگزشت آدم: 15۔ (حصہ دوم) محبت: 4۔ سلیمیٰ: 3۔ غزل 1:4۔ |
| ہوس | لالچ | بانگ درا = (حصہ اول) تصویر درد: 45۔ ایک پرندہ اور جگنو: 3۔ بچہ اور شمع: 14۔ غزل 1:13۔ (حصہ دوم) کوشش ناتمام: 2۔ تنہائی: 5۔ غزل 5:3۔ (حصہ سوم) نصیحت: 2-6۔ انسان: 4۔ قرب سلطان: 8۔ ایک خط کے جواب میں: 1۔ طلوع اسلام: 36-50۔ تہذیب حاضر: 6۔ غزل 7:4۔ فرشتوں کا گیت: 4۔ دین و سیاست: 4-4۔ ضرب کلیم = (عورت) خلوت: 1۔ (سیاسیات) اشتراکیت: 3۔ کارل مارکس کی آواز: 3۔ محراب گل 1:9۔ |
| ہو بہو | ایک جیسا | بانگ درا = (حصہ اول) داغ: 7۔ |
| ہَوا | (ہوس) | بانگ درا = (حصہ اول) التجائے مسافر: 19۔ (حصہ دوم) نوائے غم: 5۔ |

☆☆☆

# ی

| الفاظ | مطلب | کلید |
|---|---|---|
| یارب | (ا۔دعا) اے رب | ضرب کلیم = (سیاسیات) افرنگ: 1. ارمغان حجاز = بیاض ملا ضیغم 4:11. |
| یاں | یہاں | بانگ درا= (حصہ اول) خفتگان خاک سے استفسار: 12.12.22. صدائے درد: 2- جگنو: 15- داغ: 7 (حصہ سوم) ظریفانہ 1:9. |
| یاد | (ف۔ا۔مث) حافظ | بانگ درا= (حصہ اول) پرندے کے فریاد: 1.3. شمع: 19- والہ فراق: 5. ترانہ ہندی: 5. (حصہ دوم) فراق: 4- (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ: 4-4- گورستان شاہی: 53 ترانہ ملی: 7- شمع شاعر = شمع: 68-78- مسلم: 17- جواب شکوہ: 66- عید پر شعر: 4- والدہ مرحومہ کی یاد میں: 22-78-79- غزل 4:8. بال جبریل غزل 3:6. غزل 1:11- غزلیات (حصہ دوم) غزل 5:17. غزل 1:58. پیر و مرید: 3. ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) ہندی اسلام: 3 ارمغان حجاز = دوزخی کی مناجات: 1. |
| یاراں | (ف۔ا۔مذ) یار کی جمع | ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) مومن: 1. |
| یادگار | یاد رہنے والی چیز | بانگ درا= (حصہ اول) داغ: 20. (حصہ سوم) عید پر شعر: 2.5. ارمغان حجاز = مسعود مرحوم: 3. |
| یاران | (ف۔ا۔مذ) یار کی جمع | صبح کا ستارہ: 16. |
| یاس | (ع۔ا۔مث) نا امیدی | بانگ درا= (حصہ دوم) نوائے غم: 7. |
| یاس آفریں | نا امیدی والی | بانگ درا= (حصہ سوم) مسلم: 5. |
| یار | (ف۔ا۔مذ) دوست | بانگ درا = (حصہ اول) غزل: 4- (حصہ دوم) غزل 7: (مارچ 1907ء) 1. ارمغان حجاز = (ابلیس کی مجلس شوریٰ) پہلا مشیر (ب): 3. |
| یارا | (ف۔ا۔مذ) قوت | بانگ درا= (حصہ دوم) غزل 12:3- (حصہ سوم) خطاب بہ جوانان اسلام: 5. |
| یاری | دوستی | بانگ درا: (حصہ سوم) اطلاع اسلام: 57. |

| | | |
|---|---|---|
| یاجوج ماجوج | پرانے زمانے کی دو قدیم اقوام جو فارس میں تباہی مچاتی تھیں۔ ان کا ظہور پھر قبل از قیامت ہوگا۔ | بانگ درا= (حصہ سوم) ظریفانہ 3:23. |
| یاسین | (ا۔ع۔مذ۔مث) یاسید | بال جبریل=غزلیات (حصہ دوم) غزل 24:1. |
| یاب | (ف۔لاحقہ) پانا | بال جبریل=ذوق وشوق:14. |
| یتیم | (ع۔ا۔مذ) جس کا باپ مرگیا ہو | بانگ درا= (حصہ سوم) خضرراہ=شاعر:9. |
| یثرب | (ع۔ا۔مذ) مدینہ کا پرانا نام | بانگ درا= (حصہ اول) :13. (حصہ دوم) عبدالقادر کے نام :7. (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ:21. ایک حاجی مدینہ کا سفر میں:7.5.4. تضمین برشعر ابوطالب:1. |
| ید بیضا | حضرت موسیٰؑ کا معجزہ تھا کہ وہ اپنی ہتھیلی کو بغل میں رکھ کر نکالتے تو وہ سفید ہوکر چمکدار بن جاتا۔ ید (ہاتھ) بیضا (سفید) | بانگ درا= (حصہ اول) غزل 1:9. (حصہ دوم) حسن وعشق :3. ارمغان حجاز =(ابلیس مجلس شوریٰ) ابلیس 2:2. |
| ید | ہاتھ | بال جبریل=غزلیات (حصہ دوم) غزل 19:1. غزل 4:47. |
| یداللہی | اللہ کا ہاتھ | ضرب کلیم =محرب گل افغان کے افکار 1:14. |
| یراق | (ت۔ا۔مذ) ہتھیار | ضرب کلیم =(اسلام مسلمان) فقرہ ملوکیت:1۔ |
| یزدان | (ف۔ا۔مذ) خدا | بانگ درا= (حصہ اول) آفتاب:7۔ |
| یزداں | (ف۔ا۔مذ) خدا | بانگ درا= (حصہ سوم) شکوہ: 27۔ بال جبریل= غزل 16:16۔ غزلیات (حصہ دوم) غزل 7:18۔ جبریل و ابلیس: 6-11۔ ارمغان حجاز = (عالم برزخ) زمین:3۔ رباعی 11:2-2۔ حضرت انساں:4۔ |
| یعنی | (ع۔مضارع) مراد یہ ہے | بانگ درا= (حصہ دوم) پیام عشق: 6۔ (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ: 12۔ (حصہ سوم) گورستان شاہی: 5-52۔ نمود صبح: 1۔ فلسفہ غم: 22۔ ایک حاجی مدینے کے راستے میں: 1۔ شکوہ: 92۔ خطاب بہ جوانانِ اسلام: 3۔ شمع وشاعر= شمع: 48۔ جواب شکوہ: 48-103۔ والدہ مرحومہ کی یاد میں: 7۔ ضرب کلیم = محراب گل افغان کے افکار 4:12۔ |

| | | |
|---|---|---|
| یقیں | (ع۔ا۔مذ) اعتبار، اعتماد | بانگ درا = (حصہ اول) نالہ فراق: 2۔ (حصہ دوم) غزل 11:3۔ (حصہ سوم) طلوع اسلام: 17-28-32-33-39-48۔ ظریفانہ 3:25۔ بال جبریل = غزلیات (حصہ دوم) غزل 3:11۔ غزل 5:18۔ غزل 2:38-2-2۔ غزل 2:46۔ (رباعیات) رباعی 1:6-1-1۔ مسجد قرطبہ: 39-43۔ فرمان خدا: 2۔ ساقی نامہ: 41۔ پیر و مرید = مرید ھندی: 37۔ ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) علم و عشق: 6-6۔ لا و الا: 3۔ (ابلیس کی مجلس شوریٰ ابلیس) 8:2۔ محراب گل افغان کے افکار 1:17۔ |
| یک | (ف۔صف) ایک | بانگ درا = آفتاب صبح: 17۔ صدائے درد: 3۔ (حصہ سوم) ظریفانہ 11:19۔ جواب شکوہ: 83۔ نانک: 1۔ شب معراج: 2۔ بال جبریل = غزل 3:5۔ غزلیات (حصہ دوم) غزل 1:47-1-1۔ غزل 2:60۔ ساقی نامہ: 68۔ جبریل و ابلیس: 5۔ نپولین کے مزار پر: 5۔ ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) موت: 2۔ (تعلیم و تربیت) غزل (ملے گا منزل): 4۔ ارمغان حجاز = بیاض ملاضیغم 5:11۔ |
| یکتا | واحد، اکیلا | بانگ درا = (حصہ اول) چاند: 9۔ بال جبریل = طارق کی دعا: 6۔ ساقی نامہ: 24۔ ضرب کلیم = (اسلام اور مسلمان) مرد مومن: 7۔ محراب گل افغان کے افکار 3:2۔ |
| یکتائی | (ف۔ا۔مث) اکیلا ہونا | بال جبریل = لالہ صحرا: 4۔ |
| یکجائی | ایک جیسا ہونا | بانگ درا = (حصہ سوم) جواب شکوہ: 24۔ |
| یکساں | ایک سا ہموار، برابر | بانگ درا = (حصہ اول) شمع: 5۔ |
| یکایک | (ف۔تابع فعل) ناگہاں | بال جبریل = تاتاری کا خواب: 6۔ |
| یگانہ | (ف۔صف) واحد | ضرب کلیم = (سلام اور مسلمان) مدنیت اسلام: 2۔ (سیاسیات) نفسیات غلامی: 2۔ محراب گل افغان کے افکار: 3:2 - 2:6۔ |
| یلغار | (ت۔ا۔مث) حملہ | بال جبریل = ساقی نامہ: 94۔ |
| یمین | (ع۔ا۔مذ) سیدھا ہاتھ | بانگ درا = (حصہ سوم) صدیق: 10۔ |
| یمن | (ع۔ا۔مذ) ایک عرب ملک | بال جبریل = مسجد قرطبہ: 48۔ ضرب کلیم = (سیاسیات) ابلیس کا فرمان: 3۔ |
| یم | (س۔ا۔مذ) موت کا فرشتہ | بال جبریل = ساقی نامہ: 44۔ جبریل و ابلیس: 9-9۔ |
| ینسلون | بھولے | بانگ درا = (حصہ سوم) ظریفانہ 3:23۔ |
| یک رنگ | ایک جیسے | بانگ درا = (حصہ اول) صدائے درد: 3۔ |

| لفظ | معنی | حوالہ |
|---|---|---|
| یک دم | ایک دم | بانگ درا= (حصہ اول) آفتاب صبح:4۔ |
| یک سو | اکٹھے | بانگ درا= (حصہ سوم) شکوہ:74۔ |
| یک بیں | ایک طرح سے | بانگ درا= (حصہ اول) شمع:4۔ |
| یک دو نفس | | ضرب کلیم= (اسلام اور مسلمان) موت:2۔ |
| یورش | (ت۔ا۔مث) حملہ | بانگ درا= (حصہ سوم) گورستان شاہی:20۔ جواب شکوہ:86-88۔ |
| یوم النشور | (ع۔ا۔مذ) روز قیامت | ضرب کلیم= (اسلام اور مسلمان) غزل (تری متاع حیات):3۔ |
| یوم | (ع۔ا۔مذ) روز، دن | بانگ درا= (حصہ اول) ہمالہ:24۔ |
| یورپ | (انگ۔ا۔مذ) 30 ممالک کا براعظم | بانگ درا= (حصہ اول) غزل 5:5۔ (حصہ سوم) بلاد اسلامیہ: 11۔ شکوہ: 17۔ خطاب بہ جوانان اسلام: 11۔ محاصرہ ادرنہ: 1۔ ظریفانہ 3:26۔ بال جبریل= (غزلیات حصہ دوم) غزل 13:1۔ غزل 4:29۔ غزل 5:61۔ مسجد قرطبہ: 45۔ لینن: 11۔ پیر و مرید: 7۔ ضرب کلیم= (اسلام اور مسلمان) جہاد: 8-6۔ اسلام: 3۔ (عورت) ایک سوال: 1۔ (ادبیات) غزل (دریا میں موتی): 7۔ رقص: 1۔ (سیاسیات) انقلاب: 1۔ ابی سینیا: 1۔ مسولینی: 1۔ گلہ: 4-4۔ دام تہذیب: 1۔ محراب گل افغان کے افکار 4:11۔ 2:12۔ (ابلیس کی مجلس شوریٰ) ابلیس 2:1۔ ارمغان حجاز= بڈھے بلوچ کی نصیحت بیٹے کو: 9۔ دوزخی کی مناجات: 6۔ |
| یوسف | (ع۔ا۔مذ) حضرت یعقوبؑ کے بیٹے نہایت حسین نبی | بانگ درا= (حصہ اول) رخصت اے بزم جہاں: 7۔ تصویر درد: 44۔ التجائے مسافر: 18۔ (حصہ دوم) عبدالقادر کے نام: 4۔ (حصہ سوم) جواب شکوہ: 82۔ |
| یونان | ملک کا نام | بانگ درا= (حصہ اول) ترانہ ہندی: 7۔ (حصہ سوم) گورستان شاہی: 41۔ |
| یوناں | | بانگ درا= سرگزشت آدم: 9۔ ضرب کلیم= (عورت) ایک سوال: 1۔ |
| یونانی | یونان کا | بانگ درا= (حصہ سوم) شکوہ: 14۔ |
| یونانیوں | یونان کے لوگ | بانگ درا= ہندوستانی بچوں کا قومی گیت: 3۔ |
| یہود | موسیٰ اور تورات کے ماننے والے | بانگ درا= جواب شکوہ: 50۔ محاصرہ ادرنہ: 8۔ ضرب کلیم= (سیاسیات) فلسطینی عرب سے: 2۔ |
| یہودی | آلِ موسیٰ میں سے | بانگ درا= (حصہ سوم) شکوہ: 14۔ بال جبریل= یورپ: 1۔ ضرب کلیم= (سیاسیات) شام و فلسطین: 2۔ (ابلیس کی مجلس شوریٰ) تیسرا مشیر (الف): 1۔ پانچواں مشیر: 6۔ |
| یہائے | | بال جبریل= غزل 5:14۔ |

☆☆☆

# عنوانات و اصطلاحات کلیاتِ اقبال

(یہ تمام حصہ نسیم امروہی کی کتاب فرہنگ اقبال سے ماخوذ ہے)

## 1- بانگ درا

اس مجموعے کی نظموں کے اجزائے ترکیبی یہ ہیں:

**(الف) تغزل:**

اس مجموعے میں تبرکا استاد داغ کے رنگ کی کچھ غزلیں شامل ہیں۔ جو اس دور کے مکتبہ فکر کی مکمل عکاسی کرتی ہیں۔ اپنے ابتدائی دور میں یہ رنگ سخن علامہ کا دل پسند اور محبوب موضوع تھا چنانچہ فرماتے ہیں:

نسیم و تشنہ ہی اقبال کچھ اس پر نہیں نازاں
مجھے بھی فخر ہے شاگردی داغ سخنور کا

فکر کی پختگی اور تخیل کی گہرائی کے ساتھ ساتھ رفتہ رفتہ علامہ نے اس رنگ کو خیر باد کہہ دیا اور وہ رنگ اختیار کیا جس کی نظیر قدما کے دواوین میں نہیں ملتی:

عجب مزہ ہے مجھے لذت خودی دے کر
وہ چاہتا ہے کہ میں اپنے آپ میں نہ رہوں

**(ب) وطن پرستی:**

ابتدا میں اقبال ہندوستان کے دوسرے زعماء کی طرح متحدہ ہندی قومیت پر یقین رکھتے تھے اور ہندو مسلم اتحاد کے زاویہ نگاہ سے حب وطن کے گیت گانا ان کے نزدیک اپنی شاعری کا ایک قابل قدر عنصر تھا:

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا
ہم بلبلیں ہیں اس کی یہ گل ستاں ہمارا

تصویر درد، آفتاب، ہمالہ، ترانہ ہندی اور نیا شوالا اس رجحان کی یادگاریں ہیں...... لیکن اقبال کی فکر ترقی پذیر بہت جلد اس تنگ نظری پر مبنی وطنیت یعنی اس وطنیت پر مبنی قومیت کی سطح سے بلند اور پھر بلند تر ہوتی چلی گئی۔ لہذا مسلسل تجربات اسے نہوں نے یہ محسوس کیا کہ یہ قومیت بر بنائے وطن ہی کا تصور ہے جس نے یورپ کو دو عالمی لڑائیاں لڑنے پر مجبور کیا اور انسانیت پر ایسے مہلک زخم لگائے جس سے وہ اب تک جانبر نہیں ہو سکی پھر وہ اس نقطہ فکر پر پہنچے:

ان تازہ خداؤں میں بڑا سب سے وطن ہے
جو پیرہن اس کا ہے وہ مذہب کا کفن ہے

اور زیادہ واضح الفاظ میں انہوں نے اس مفہوم کو یوں ادا فرمایا:

مسلم ہیں ہم وطن ہے سارا جہاں ہمارا

## (ج) مناظر فطرت:

برصغیر میں مناظر فطرت پر نظمیں کہنے کا عام رواج تھا جسے آخر میں مغربی شاعری کے اثرات نے روز افزوں ذوق کے سانچے میں ڈھال دیا تھا۔ یہ کس طرح ممکن تھا کہ اقبال روح عصر کے اس تقاضے کو نظر انداز کر دیں چنانچہ زیر بحث دیوان میں ان کی متعدد نظمیں فطرت نگاری پر مشتمل ہیں۔ حالی اس قسم کی شاعری کو نیچرل شاعری سے تعبیر کرتے ہیں۔ ابر کہسار، ابر، اختر صبح، جگنو اور شمع اس موضوع کی بہترین مثالیں ہیں، جن میں اقبال کا آہنگ اور طرز ادا قریب العہد اور بعید العصر قدما سے بالکل مختلف اور انوکھا ہے۔ حق یہ ہے کہ مناظر کی قدرتی حسن کاری اور معنی خیز تصویر کشی میں ان کی نگاہ اتنی تیز اور بصیرت اتنی عمیق ہے کہ انیس کے علاوہ کسی کو نصیب نہیں۔ انیس صبح کی تصویر کشی میں کہتے ہیں:

چیونٹی بھی ہاتھ اٹھا کے یہ کہتی تھی بار بار
اے دانہ کش ضعیفوں کے رازق ترے نثار

اور اقبال نجم سحری کے جھلملانے کی کیفیت دیکھ کر اس طرح حسن تعلیل کرتے ہیں:

قمر کا خوف کہ ہے خطر سحر تجکو
مآل حسن کی یا مل گئی خبر تجکو

لیکن پہلے دیوان کے بعد باقی تین دواوین میں اقبال اس موضوع سے دستبردار ہو گئے چنانچہ بال جبریل، ضرب کلیم اور ارمغان حجاز میں نہ ایسی سرخیاں ملتی ہیں نہ ایسے اشعار۔

## (د) فلسفیانہ رجحان:

اس مجموعے میں ایسی نظمیں بھی شامل ہیں جن سے اندازہ ہوتا ہے کہ اب علامہ کے دماغ پر رموز کائنات اور مسائل حیات کا اجالا چھاتا چلا جا رہا ہے اور ان کا تخیل نہایت شاندار نفاست اور حکیمانہ بصیرت کے ساتھ حیات و ممات اور کائنات کے طلسم خانے کی نقاب کشائی کی طرف مائل ہے۔ درحقیقت عرفان خودی اور شعور ذات کی ابتداء انہیں نظموں سے ہوتی ہے۔ ان منظومات میں شعر کے جمیل لہجے کو قائم رکھتے ہوئے استحکام خودی، مباحث حسن و عشق، راز حیات، آغاز و انجام، آفرینش اور ازلیت و ابدیت کے اسرار کی واشگافیاں کی گئی ہیں۔ ان منازل میں وہ نطشے، برگساں اور دوسرے مفکروں کی طرح آرزو اور جستجو کو حاصل حیات قرار دیتے ہیں:

مطمئن ہے تو پریشاں مثل بو رہتا ہوں میں
زخمی شمشیر ذوق جستجو رہتا ہوں میں
درد استفہام سے واقف ترا پہلو نہیں
جستجوئے راز قدرت کا شناسا تو نہیں

حسب ذیل نظمیں اس نظریے کی ترجمانی کرتی ہیں: شمع، ماہ نو، گل رنگیں، انسان اور بزم قدرت، جگنو، بچہ اور شمع وغیرہ۔

بعد کی نظموں اور باقی تینوں دواوین میں مذاق جستجو اور اضطراب و تذبذب کی کیفیت مٹ گئی اور اس کی جگہ پیغام اور نظریے کے استحکام نے لے لی۔ علی گڑھ کالج کے طلبہ کے نام انہوں نے جو نظم کہی ہے وہ اس تغیر کی عکاسی کرتی ہے۔

## (ہ) بچوں کی نظمیں:

اس عظیم شاعر نے بچوں کے لیے بھی چند نظمیں کہیں۔ پہاڑ اور گلہری، گائے، دعا اور پرندے کی فریاد اس طرزِ کلام کے نمونے ہیں۔ ان منظومات کے اکثر اجزاء مغربی شاعروں کے احساسات سے ماخوذ ہیں۔
بعد کے مجموعوں میں اقبال نے اخذ واقتباس کا یہ رویہ ترک کر دیا اور پھر کبھی اس کا اعادہ نہیں کیا۔

## (و) عشق رسول اور اس کے توابع:

رفتہ رفتہ علامہ کا دائرہ فکر وسیع سے وسیع تر ہوتا چلا گیا اور انہوں نے ہند و مغرب کے محدود دائروں سے باہر نکل کر رسول اسلام اور عالمی اسلام کو اپنا مرکزِ نظر بنایا۔ حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں التجائے مسافر، صدائے درد، بلالؓ اور پیغام اس موضوع کے نادر نمونے ہیں۔ 1908ء سے 38ء تک ان کی نظموں کا نقطہ اشتراک بھی مضامین ہیں جن میں عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو درجہ اول کی اہمیت حاصل ہے اور اس جذبے کے تحت اب وہ ہندو مسلم اتحاد اور اسی نوع کے سابق نظریات سے کلی طور پر بریت کا اظہار کرتے ہیں:

یہ ہند کے فرقہ ساز اقبال آزری کر رہے ہیں گویا
بچا کے دامن بتوں سے اپنا غبار راہ حجاز ہو جا

اس مجموعے کے موضوعات اور محاسن شعری سے بحث کرنے کے ابھی بہت سے گوشے باقی ہیں مگر زیر بحث موضوع کو اجاگر کرنے کے لیے اسی پر اکتفا کی جاتی ہے۔

## 3,2 بال جبریل اور ضرب کلیم:

بانگ درا کے بعد علامہ کی شاعری کا ارتقائی زینہ بال جبریل اور ضرب کلیم ہیں جو بانگ درا ہی کے بطن سے ظہور پذیر ہوئے ہیں۔ ان دونوں مجموعوں کا دائرہ فکر زیادہ وسیع اور آفاق گیر ہے۔ یہ دونوں دیوان، بانگ درا سے (علی الترتیب) پورے گیارہ اور بارہ سال کے بعد (35-36ء) میں منظر عام پر آئے۔ بال جبریل کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ شاعر کی فکر اس نقطہ آخری تک رسا ہو چکی ہے جو وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود کا مرکز اتصال ہے۔ یہ نوری نقطہ انسان کی خودی ہے۔ اقبال نے اس موضوع کے مختلف پہلوؤں کو طرح طرح سے اپنا جولا نگاہ فکر بنایا ہے اور شاعرانہ لطافت بیان سے اس خشک اور سنجیدہ ترین عقدے کی گرہ کشائی میں طبع رسا اور توجہ کامل کی تمام توانائیاں اور رعنائیاں صرف کر دی ہیں۔

ضرب کلیم میں اقبال کے دل و دماغ پر فلسفہ اپنی بھرپور طاقت سے غالب نظر آتا ہے اور امر واقعہ یہ ہے کہ اس مقام پر وہ ایک بے نظیر متکلم کی طرح دکھائی دیتے ہیں۔ فلسفہ تشکیل کی گرد سے آلودہ ہے لیکن اعلیٰ علم کلام دلیل و برہان کی رو سے مسائل عرفان کا حل پیش کرتا ہے۔ اس کے باوجود ان مضامین میں شاعرانہ خوبیاں پیدا کرنے کی گنجائش نہیں۔

بال جبریل میں اسلوب بیان کی جو تازگی، طرفگی اور تازہ کاری پائی جاتی ہے۔ ضرب کلیم میں اس کی جھلک نظر نہیں آتی کیونکہ یہاں شاعر پوری طرح اسرار و رموز حیات و کائنات میں غرق ہو چکا ہے اور اس مرحلے سے گزرتے ہوئے وہ شاعرانہ نزاکتوں کو ثانوی حیثیت دیتا ہے۔ بال جبریل جدید و قدیم شاعرانہ لطافتوں کا ایک جمیل شاہکار ہے جس میں تغزل بھی ہے اور تصوف و تفکر بھی:

پریشاں ہوں کہ میری خاک آخر دل نہ ہو جائے
جواب مشکل ہے یا رب پھر وہی مشکل نہ ہو جائے
نہ چھین لذت آہ سحر گہی مجھ سے
نہ کر نگہ سے تغافل کو التفات آمیز
گیسوئے تابدار کو اور بھی تابدار کر
ہوش و خرد شکار کر قلب و نظر شکار کر
عشق کی تیغ جگردار اڑا لی کس نے
علم کے ہاتھ میں خالی ہے نیام اے ساقی

ان اشعار کی لطافت اسلوب اور گہرائی محتاج بیان نہیں۔ تغزل کی لطیف چاشنی، تصوف کی محویت اور تفکر کی نادرہ کاری، ان تینوں خوبیوں اور خصوصیتوں نے ملکر بال جبریل کو اپنی نوعیت کا واحد اور بے مثل مجموعہ بنادیا ہے۔ ضرب کلیم کی ذروبست، تلاش مضامین، اسلوب اظہار اور طرز فکر اس سے بالکل مختلف ہے:

تو معنی و النجم نہ سمجھا تو عجب کیا
ہے تیرا مدوجزر ابھی چاند کا محتاج
اگر نہ ہو تجھے الجھن تو کھول کر کہہ دوں
وجود حضرت انساں نہ روح ہے نہ بدن

یہ اشعار فکر اقبال کی نئی جہتوں پر محیط ہیں اور اس کلام سے صرف ارباب عرفان ہی صحیح معنی میں لطف اندوز ہو سکتے ہیں۔

ان دونوں مجموعوں کے اسلوب کا تضاد بھی عجیب لطف انگیز ہے۔ بال جبریل میں فلسفہ نہ ہونے کے برابر ہے اور شعریت بھرپور۔ اس کے برعکس ضرب کلیم میں فلسفہ ہی فلسفہ ہے اور شعریت خال خال۔ اسی طرح بال جبریل کا موضوع روحانی حقیقتوں کا اثبات ہے اور ضرب کلیم کا مقصد تصنیف عقائد فاسدہ اور افکار باطلہ کا ابطال۔ انہیں وجوہ سے ان دونوں دواوین کے اسلوب نگارش میں زمین آسمان کا فرق پیدا ہو گیا ہے۔

## 4-ارمغان حجاز:

یہ اقبال کے اردو کلام کا آخری مجموعہ ہے جو آٹھ نظموں اور چھ تمثیلوں پر مشتمل ہے۔ یہ علامہ کا آخری نقطہ عروج ہے۔ اب وہ حسن و عشق اور راز و نیاز کی عمومی سطح سے بلند ہو کر ایک ایسے عالم میں پہنچ گئے ہیں جہاں حسن خود عشق اور عشق بجائے خود حسن بن جاتا ہے۔ ان منظومات اور تمثیلات میں علامہ اپنے رنگ قدیم سے بالکل منقطع، متنفر اور کنارہ کش ہو چکے ہیں۔ روایتی تغزل کو تو وہ کبھی کا ترک کر چکے تھے اب وہ رومانی تغزل سے بھی ماوری ہو کر وحدت الوجود کے اتھاہ سمندر میں غرق ہیں۔

اردو کے ان چاروں مجموعوں کے غائر، مسلسل اور سنجیدہ مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ اقبال کی فکر، سمت نظر، انداز بیان اور رجحان مضمون طرازی برابر انقلاب پذیر اور توسیع پسند رہا ہے۔ مختلف رنگ ہیں اور ہر رنگ نیا روپ اور تخیل کا

ہر روپ نیا رنگ لیے ہوئے ہے۔ اقبال کے کسی ایک مجموعے پر نظر ڈال کر آپ ان کی حقیقی شاعرانہ شخصیت سے واقف نہیں ہو سکتے، نہ کوئی حتمی رائے قائم کر سکتے ہیں۔ اِن کی قدرت کلام اور قدرت کلام کا حقیقی جائزہ اس وقت لیا جا سکتا ہے جب ان کے رجحانات سخن اور اسالیب فن کا بیک وقت مطالعہ کیا جائے...... اس فرہنگ کے چراغ کی روشنی میں وہ تمام مطالب و معانی روز روشن کی طرح دکھائی دینے لگتے ہیں جو علامہ نے کسی مجموعے میں کسی لفظ یا ترکیب سے مراد لیے ہیں اور یہ بھی تحقیق ہو سکتی ہے کہ کس دور میں ان کا رجحان کس طرف تھا اور ان رجحانات کی روشنی میں ان کا تصور شعر کیا ہے؟

جا بجا صراحت و وضاحت الفاظ و ترکیبات کے ذیل میں کلام اقبال کے نمونے درج کیے گئے ہیں، جن سے اقبال کے چاروں مجموعوں کی معنویت یکجا مل جاتی ہے...... قارئین کی سہولت کے پیش نظر لفظ یا ترکیب کی صرفی و نحوی تحلیل بھی پیش کی گئی ہے۔ اس طرح در و بست الفاظ کا علم ہو جانے کے بعد مطلب کی تفہیم میں آسانی ہو جاتی ہے۔

فرہنگ میں ان نکتوں کو بھی نظر انداز نہیں کیا گیا جنہیں عام طور پر قارئین، شعر کی کیفیت میں محو ہو کر یا اور کسی وجہ سے فراموش کر جاتے ہیں حالانکہ وہی نکتہ شعر کی جان ہوتا ہے۔ مثلاً یہ شعر:

حقیقت ابدی ہے مقام شبیری
بدلتے رہتے ہیں انداز کوفی و شامی

قابل ذکر ادیبوں کو عام اجتماعات، خصوصاً ٹی وی یا ریڈیو پر یہ شعر اس طرح پڑھتے ہوئے سنا گیا ہے کہ وہ ''انداز'' کو ادا کرتے وقت ''کوفی و شامی'' سے الگ کر کے بلا اضافت پڑھتے ہیں۔ حالانکہ یہ اضافت ہی اس شعر کی جان ہے...... اس فرہنگ کا مطالعہ کرنے والا اس قسم کے تسامحات سے محفوظ ہے۔

واؤ معروف، واؤ مجہول...... یائے معروف، یائے مجہول...... نون غنہ، نون بہ اعلان...... سکون و تشدید وغیرہ کی تعیین کے لیے جو علامات تحریر اردو زبان میں مقرر ہیں، ان کی کتابی تعلیم تو اکثر درس گاہوں میں دی جاتی ہے مگر عملاً کوئی ان کی پروا نہیں کرتا جس کے باعث اکثر اصحاب لفظوں کا غلط در غلط تلفظ کرتے ہیں اور نتیجتاً شعر غیر موزوں ہو جاتا ہے۔ یہ امر قابل اطمینان ہے کہ اس فرہنگ کی کتابت میں ان تمام احتیاطوں کو ملحوظ رکھا گیا ہے جو شعر کی صحیح تر ادائیگی کے لیے ضروری ہیں۔

یہ کلید اور اصطلاحات خصوصی طور پر کالج اور یونیورسٹی کے طلبہ و طالبات نیز بعض اساتذہ کے لیے بھی غیر معمولی طور پر مفید ثابت ہو گی کیونکہ اس میں اقبال کی شاعرانہ ترقی (الفاظ، بندش اور در و بست کے ذریعے) پر واضح اور جامع بحث کی گئی ہے اور یہ گوشہ اب تک ناقدین کی نظر سے محفوظ رہا ہے۔

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ اب تک اقبال کے جو مجموعے شائع ہوئے ہیں ان سے یہ اندازہ نہیں ہوتا کہ...... اردو شاعری کے لحاظ سے...... اردو ادب میں ان کا کیا مقام ہے؟ انہوں نے اپنے اچھوتے خیالات کی ترجمانی کے لیے کیا کیا تراکیب اختراع کیں؟ اور اردو لفظیات میں کیا کیا اضافے کیے؟ اس اعتبار سے بھی اقبال شناسی کے سلسلے میں فرہنگ اقبال ایک ایسی کتاب ہے جس کا مطالعہ، ارباب علم اور طلاب علم دونوں طبقوں کے لیے ناگزیر ہے۔

## ابوالعلا معری:

دسویں صدی عیسوی میں عرب کا ایک عدیم المثال شاعر جو حکیم عمر خیام، والٹیر اور شوپن ہاور کا ہمسر تھا۔ پورا نام ابوالعلا احمد بن عبداللہ بن سلیمان المعری التنوخی حلب کے مقام معرہ کا باشندہ، جہاں وہ 363ھ م 973ء میں پیدا ہوا۔ حافظہ اتنا

قوی تھا کہ جو ایک دفعہ سن لیا زبانی یاد ہو گیا۔ اپنے وقت کا بڑا ادیب، فلسفی، شاعر، لغوی، نحوی، طنز نگار، معلم اخلاقیات، تارک دنیا اور تارک حیوانات تھا۔ انسانی نسل کے اضافے کو جرم سمجھتا تھا اس لیے عمر بھر شادی نہ کی۔ مرتے وقت اپنی قبر پر ایک شعر لکھنے کی وصیت کی جس کا ترجمہ یہ ہے کہ "میری ہستی وہ ظلم ہے جو میرے باپ نے مجھ پر کیا تھا" 439ھ م 1057 میں وفات پائی۔

(ابوالعلامعری، ب ج، 156)

## ابوالہول:

مصریوں کا ایک قدیم بت جو پہاڑی کاٹ کر بنایا گیا تھا۔ تقریباً اسی فٹ اونچا جس کی صرف ناک چھ فٹ کی ہے دیو کا دیو بلکہ پہاڑ کا پہاڑ اور جس کی پر ہیبت شکل اور کوہ نما جسامت صدہا ہزار ہا سال پرانی تاریخ زبان حال سے دوہرا رہی ہے: ع

وہ ابوالہول کہ ہے صاحب اسرار قدیم

## ابوطالب کلیم:

ہمدان (ایران) کا ایک مشہور شاعر جو ہندوستان میں اول شاہنواز خان صفوی کے اور پھر شاہجہاں کے دربار سے وابستہ تھا۔ شاہجہاں نے جب تخت طاؤس پر جلوس کیا اور کلیم نے قصیدہ پڑھا تو وہ شاہجہاں کو اتنا پسند آیا کہ اسے چاندی میں تلوا دیا۔ (ق ب تضمین بر شعر ابوطالب کلیم)

## ابولہبی:

ابولہب (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک چچا کی کنیت جو آپ کا اور اسلام کا بدترین دشمن تھا اور جس کی مذمت میں سورۃ تبت یدا نازل ہوئی۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور اسلام کی عداوت میں ابولہب کا ظلم: ع

نہ رہی کہیں اسد اللہی نہ کہیں ابولہبی رہی

## ابی سینیا:

مقام حبشہ جس پر 1935ء میں اٹلی نے حملہ کر دیا تھا اور جس کی خبر سن کر علامہ نے ایک قطعہ کہا تھا۔

(ابی سینیا، ض ک، 145)

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جو انہوں نے 18 اگست 1935ء کو اس وقت کہی جب انہوں نے اخبار میں یہ خبر پڑھی کہ اٹلی نے ابی سینیا (موجودہ ایتھوپیا) پر حملہ کر دیا ہے۔ اس نظم میں اقبال نے ضمناً جو پیش گوئی کی ہے وہ بہت جلد دوسری جنگ عظیم کی شکل میں ظاہر ہوگئی۔

## احمد و محمود:

احمد سے سر سید احمد خان اور محمود سے جسٹس محمود مراد ہیں جن کے (علی الترتیب) پوتے اور بیٹے کی وفات پر علامہ نے یہ مرثیہ کہا ہے جس میں یہ دونوں لفظ آئے ہیں: ع

وہ یادگار کمالات احمد و محمود

## اختر صبح:

بانگ درا میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جو انہوں نے ''ستارہ صبح'' کے رونے کا ذکر کرتے ہوئے شروع کی ہے۔
ستارہ صبح ایک خاص ستارہ ہے جو صبح صادق کے وقت طلوع ہوتا ہے اور چونکہ بہت روشن ہوتا ہے اس لیے اس کی روشنی کو نگاہ سے تعبیر کیا ہے۔ آفتاب طلوع ہونے پر اس کی روشنی آفتاب کی روشنی میں گم ہو جاتی ہے۔ بنابریں اس کی روشنی بہت مختصر ہوتی ہے۔ پوری نظم کا ماحصل یہ ہے کہ اگر کوئی شخص پائیدار زندگی چاہے تو اسے چاہیے کہ محبت کی راہ اختیار کرے۔

## ارتقا:

بلندی پر چڑھنے اور ترقی کرنے کا عمل۔ (PROGESS)
یہ بانگ درا میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس کا خلاصہ مفہوم یہ ہے کہ ''ارتقا یا ترقی'' دنیا کا ایک فطری قانون ہے لیکن یہ اسی کا نصیب ہے جو جہد مسلسل اور سعی پیہم کو اپنا شعار بنائے اس کے ثبوت میں اقبال نے کائنات کے فطری نظام کو پیش کیا ہے۔

## ارمغاں:

تحفہ، ہدیہ، قابل قدر گراں قیمت چیز (جس شعر میں یہ لفظ استعمال کیا گیا ہے اس میں اقبال نے اس حدیث کی طرف اشارہ کیا ہے جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے: بکم الامم یوم القیامة (تاکہ میں قیامت کے دن دوسری امتوں کے مقام تم پر (یعنی اپنی امت پر) فخر کروں) شاعر کی مراد یہ ہے کہ اے مسلمانو! تم اپنے عزم و عمل سے اس ارمغان کا مصداق بن جاؤ جسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فخر کے ساتھ روز قیامت بارگاہ الٰہی میں پیش کریں گے:

نبوت ساتھ جس کو لے گئی وہ ارمغاں تم ہو

## ارمن:

صفت: آرمینیا کا باشندہ ایران و روم کے درمیان ایک ملک ہے:

کرتے ہیں ارمنوں پہ جو ترکان بدنہاد

## ارنی:

: تو خود کو مجھے دکھاوے (یہ کلمہ جناب موسیٰ نے کوہ طور پر جلوہ ایزدی کے دیکھنے کی تمنا ظاہر کرنے کے موقع پر کہا تھا، مراد تمنائے دیدار ایزدی کا تقاضا:

التجائے ارنی سرخی افسانہ دل

## اسلامیہ کالج کا خطاب پنجاب کے مسلمانوں سے:

یہ ایک نظم کا عنوان ہے جو اقبال نے 23 فروری کو انجمن حمایت اسلام کے سترہویں سالانہ اور سہ روزہ اجلاس (منعقدہ 21، 22، 23 فروری) کی دوسری نشست میں پڑھی تھی۔ اس جلسے کے صدر میاں نظام الدین سب جج راولپنڈی تھے۔
اس نظم کے پڑھنے سے سامعین کے اس تکدر کی تلافی ہو گئی تھی جو سابق نظم ''دین و دنیا'' کے سننے سے پیدا ہو گیا تھا۔

یہ نظم پہلے سے مطبعہ موجود تھی اور دس دس روپے میں بہت سی کاپیاں بک گئی تھیں۔

**اسم اعظم:**

: خدا کا بزرگ ترین نام جس میں یہ تاثیر ہے کہ جب اس کے واسطے سے کوئی دعا کی جائے تو فوراً مستجاب ہو جاتی ہے۔ (یہ نام کسی کو معلوم نہیں مگر کہا جاتا ہے کہ وہ "اللہ" ہے):

وہ اس نسخے کو بڑھ کر جانتا تھا اسم اعظم سے

**اسماعیل:**

: حضرت ابراہیم کے فرزند جن کی نسل میں ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم آخر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے (حضرت اسماعیل علیہ السلام س جب ان کے والد بزرگوار حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ مجھے خدائے تعالیٰ نے خواب میں یہ حکم دیا ہے کہ تمہیں اس کی راہ میں ذبح کر دوں تو بیٹا سنتے ہی اس حکم کی تکمیل کے لیے تیار ہو گیا اور باپ کے حکم کے مطابق مقام منا میں پہنچ کر چھری کے نیچے اپنی گردن رکھ دی جب باپ نے چھری چلائی تو فرشتہ آسمان سے دنبہ لے آیا اب حضرت ابراہیمؑ نے آنکھوں کی پٹی کھولی تو دیکھا کہ بیٹا صحیح و سالم ہے اور دنبہ ذبح کیا ہوا پڑا ہے۔ مسلمان آج تک 10 ذی الحجہ کو اس واقعے کی یادگار منانے کے لیے قربانیاں کرتے ہیں):

سکھائے جس نے اسماعیل کو آداب فرزندی

**اسرافیل:**

: ایک فرشتے کا نام جو قیامت کے دن صور پھونکنے کی خدمت پر مامور ہے جب وہ ایک دفعہ صور پھونکے گا تو سب مر جائیں گے جب وہ دوبارہ صور پھونکے گا تو سب زندہ ہو کر میدان محشر میں حاضر ہو جائیں گے:

حضور حق میں اسرافیل نے میری شکایت کی

**اسرائیل:**

مذکر: حضرت یعقوبؑ کا نام اس جگہ اسرائیلی مراد ہے (دیکھو دوسرا مصرع):

خون اسرائیل آ جاتا ہے آخر جوش میں

یہ مراد یہودی جن کی ایک حکومت ملک عرب میں برطانیہ کی ساز آور عربوں کی غفلت سے قائم ہو گئی:

کانپتا ہوں پڑھ کے میں افسانۂ اسرائیل کا

**اصلاح دین:**

اس سے وہ تحریک مراد ہے جو مارٹن لوتھر نامی ایک پادری نے (جو وٹن برگ یونیورسٹی واقع سیکسنی (جرمنی) میں پروفیسر تھا) پوپ اور کلیسائے روم کے خلاف اٹھائی تھی جس کی صورت حال یہ تھی کہ رومن کیتھولک کی تعلیمات میں دو باتیں عجیب و غریب تھیں (اور اب بھی ہیں) کہ (1) پوپ عیسائیوں کے گناہ معاف کر سکتا ہے چنانچہ معافی ناموں کی فروخت کا باقاعدہ کاروبار ہوتا تھا، کلیسا کی اصطلاح میں اس کو SALE OF INDULGE NCE کہتے ہیں۔

(2) حقانیت کا دارومدار کلیسا پر ہے نہ کہ بائبل پر۔ 1517ء میں پادری مذکور نے ان دونوں کے خلاف آواز بلند کی اور 31 اکتوبر 1517ء کو شہر کیسب سے بڑے گرجے کے دروازے پر ان دونوں کے خلاف اپنا احتجاج لکھ کر چسپاں کر دیا چونکہ پادری نے کلیسا کے طریق کار کے خلاف احتجاج کیا تھا۔ اس لیے اس کے ہم خیال پروٹسٹنٹ فرقے کے نام سے مشہور ہو گئے۔ 1530ء میں پوپ پروٹسٹنٹ نے لوتھر کو کلیسا سے خارج کر دیا لیکن اس کی تحریک نے رفتہ رفتہ عیسائی دنیا کی اکثریت کو پوپ کی غلامی سے نجات دلا دی:

دیکھ چکا المنی شورش اصلاح دیں

## اطلس قبایان تتاری:

: ترکستان کے نوجوان سپاہی جو چمکیلا لباس پہنے ہوئے ہیں (مراد یہ ہے کہ تصور میں یہ منظر دکھائی دے رہا ہے جیسے ترک کمر کس کے اٹھے ہیں اب مسلمانوں کو ان کی صف میں شامل ہو کر جہاد کرنا چاہیے:

زمیں جولانگہ اطلس قبایان تتاری ہے

## اعلیٰ حضرت نواب سر حمید اللہ خاں:

یہ ضرب کلیم میں اس انتساب کا عنوان ہے جو فارسی اشعار پر مشتمل ہے اور جس کا آخری مصرع حالب آملی کا ہے جو علامہ نے تضمین کیا ہے۔ یہ انتساب جو ایک نواب کی طرف کیا گیا ہے اسے دیکھ کر یکا یک حیرت ہوتی ہے کہ خوشامد پسندی اور صراحتہ یا اشارۃً دست سوال دراز کرنا دونوں باتیں ایسی ہیں جو اقبال کی خودی کے منافی ہیں لیکن اقبال کے حالات زندگی پر نظر ڈالنے کے بعد یہ حیرت ان کی خودی کی بلندی کے اعتراف سے بدل جاتی ہے خودی کا ایک رخ یہ بھی ہوتا ہے کہ انسان کے ساتھ کسی نے احسان کیا ہے تو اس کا تہ دل سے شکر گزار رہے۔ نواب بھوپال نے چونکہ اقبال کی علالت میں ان کی صحت کے لیے دل و جان سے ہر قسم کی کوشش کی تھی۔ اس لیے انہوں نے اس انتساب کے ذریعے اس احسان کا اعتراف فرمایا ہے۔

## افریقہ:

: مشہور براعظم جو تقریباً کل دنیا سے پسماندہ ملکوں پر مشتمل ہے، حبش جو بلال حبشی کا وطن تھا وہ بھی اسی علاقے میں واقع ہے:

کبھی افریقہ کے تپتے ہوئے صحراؤں میں

## افلاطون:

یونان کے ایک شہرہ آفاق فلسفی کا نام جو 427 قبل مسیح پیدا ہوا۔ ارسطو کا استاد اور سقراط کا شاگرد تھا۔ ابتداء میں مختلف استادوں سے شاعری، مصوری، موسیقی اور فلسفے کی تعلیم حاصل کی پھر 447 قبل مسیح میں سقراط کے سامنے زانوئے ادب تہ کیا۔ 499 قبل مسیح میں سقراط کی وفات کے بعد مصر اور دیگر ممالک کا سفر کیا۔ اپنی عمر کے آخر حصے میں ایک بڑے خم میں بیٹھ گیا اور شاگردوں نے اس کی وصیت کے مطابق خم کا منہ بند کر کے ایک پہاڑ کے غار میں رکھ دیا۔ اس طرح 507 قبل مسیح میں وفات پائی۔ اس کی جو تصانیف ہم تک پہنچی ہیں ان میں مکالمات اور جمہوریت بہت مشہور ہے۔

## المنی:

جرمنی کا رہنے والا، مراد لوتھر جس نے رومن کیتھولک عیسائیوں کے پوپ اور کلیسا کے خلاف تحریک چلائی تھی اور پروٹسٹ کیا تھا کہ عیسائیوں کے گناہوں کی معافی کا اختیار پوپ کو نہیں ہونا چاہیے نیز معافی ناموں کی فروخت کا سلسلہ بند ہو جانا چاہیے یہ سولہویں صدی عیسوی کے آغاز کی بات ہے دوسرا مطالبہ یہ تھا کہ حقانیت کا دارومدار بائبل پر ہونا چاہیے نہ کہ کلیسا پر جیسا کہ اس وقت رواج تھا۔ اسی تحریک سے پروٹسٹنٹ فرقہ پیدا ہوا اور پوپ کا اقتدار جو قدیم سے چلا آ رہا تھا اس شورش کے بعد بہت کم باقی رہ گیا:

دیکھ چکا المنی شورش اصلاح دیں

## الموط:

: کوہ البرز کی دس ہزار فٹ اونچی چوٹی پر بنے ہوئے اس مستحکم قلعے کا نام جسے فرقہ باطنیہ کے بانی حسن صباح نے اپنی غیر اسلامی سرگرمیوں کا مرکز بنایا تھا۔ وہ نوجوانوں کو قلعے میں لے جاتا اور انہیں بھنگ پلا کر حسین عورتوں کے جھرمٹ میں بھیج دیتا جو اس نے کوہ قاف سے لا کر وہاں جمع کی تھیں، اس طرح وہ بہت جلد گمراہ ہو جاتے۔ اس نے ان جوانوں کو رام کر کے صدہا بلکہ ہزار ہا اثنا عشری شیعوں اور ان کے عالموں کو موت کے گھاٹ اتار دیا:

ساحر الموت نے تجھ کو دیا برگ حشیش

## الوندی:

الوند (= ایران میں ایک بلند چوٹی کے پہاڑ کا نام) + ی (لاحقہ کیفیت): کوہ الوند ہونے کی صورت حال یعنی بلندی:

کہ خاک راہ کو میں نے سکھایا راز الوندی

## الہام اور آزادی:

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے۔ جس میں علامہ نے یہ کہا ہے کہ جو شخص آزادی سے فیضیاب ہو یعنی بندہ حر او مرد مومن اس کے دل میں جو بات خود بخود بطور الہام پیدا ہوتی ہے اس سے انسانوں کو فائدہ پہنچتا ہے۔ غلام یعنی محکوم نفس کے خیالات سے فائدہ نہیں پہنچتا۔

## امپیرل کونسل:

: غیر منقسم ہند میں جب برطانیہ کی حکومت تھی اس وقت یہ حکومت بنی تھی اور اسے وائسرائے کی کونسل کہتے تھے۔ اس کی تشکیل سے اہل ہند کو مزید نشستیں تو مل گئی تھیں مگر اس کے ارکان کو زیادہ تر دہلی میں مقیم رہنا پڑتا تھا اور اس میں اتنے مصارف ہوتے تھے کہ غریب مسلمانوں کا اس سے مستفض ہونا مشکل تھا:

ممبری امپریل کونسل کی کچھ مشکل نہیں

## امت شاہ ولایت:

(۔ف ع) مونث، امت + شاہ ولایت ولایت مآب کے معنی لکھتے ہوئے صاحب نور اللغات لکھتے ہیں کہ اس سے ''حضرت علی کرم اللہ وجہہ'' مراد ہوتے ہیں۔ امت حضرت علی کی نہیں بلکہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی ہوتی ہے لیکن

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سے ولایت کا کوئی سلسلہ نہیں ملتا۔ اس جگہ علامہ نے یہ دو (ولایت اور امت) ایسے الفاظ لکھے ہیں جن مین ایک حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے اور دوسرا حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے تعلق رکھتا ہے اس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ وہ ان دونوں بزرگوں کو ایک دوسرے سے جدا نہیں سمجھتے۔ غالباً یہ شعر کہتے وقت یہ حدیث ان کے پیش نظر تھی: انا و علی من نور و لم ژنبی میں اور علی ایک نور سے ہیں:

میں بندہ اور کا ہوں امت شاہ ولایت ہوں

## انسان:

: آدمی۔ ہر ذی عقل:

سوئے خلوت گاہ دل دامن کش انسان ہے تو

بیشتر آدمی: اس جگہ پوجا پاٹ کرنے والے کفار و مشرکین مراد ہیں:

خُگر پیکر محسوس تھی انساں کی نظر

وہ بشر جو ہر وصف میں کامل اور بنی نوع انسان کا ہمدرد ہو:

خدا تو ملتا ہے انسان ہی نہیں ملتا

یہ بانگ درا کی دو نظموں کا عنوان ہے جن میں ایک صفحہ 166 پر ہے او دوسری 179 پر پہلی نظم میں اقبال نے یہ نکتہ واضح کیا ہے کہ کائنات کا ذرہ ذرہ ہر وقت اپنی نمود میں مشغول ہے، تنہا انسان کی ذات وہ ہے جو ذاتی نمود کو پس پشت ڈال کر اسرار کائنات کے تفحص میں سرگرداں ہے اور مخلوقات میں کوئی ایک بھی اس کام میں اس کا رفیق کار نہیں۔ دوسری نظم میں انہوں نے یہ کہا ہے کہ کل کائنات میں صرف انسان کو دانائی، بینائی اور توانائی حاصل ہے۔ اس لیے اگر یہ چاہے تو ہر قسم کا انقلاب لا سکتا ہے۔

## انسان اور بزم قدرت:

بانگ درا میں یہ اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس میں علامہ کا مرکزی خیال یہ ہے کہ انسان اشرف المخلوقات ہے اس لیے اس میں یا اس کی خودی میں غیر معمولی روحانی ترقی کی صلاحیتیں موجود ہیں۔

## انقلاب:

: تبدیلی، گردش لیل و نہار کا پیدا کیا ہوا تغیر:

موسموں کو کس نے سکھلائی ہے خوئے انقلاب

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کی سرخی ہے جس میں انہوں نے یہ کہا ہے کہ مشرق میں خودی اور مغرب میں ضمیر مر چکا ہے۔ اس لیے دنیا کی موت کا وقت قریب آ گیا ہے (چنانچہ دوسری جنگ عظیم میں اقبال کی یہ پیشگوئی سامنے آ گئی۔)

## انقلاب فرانس:

فرانس کے باشندے ایک مدت سے شخصی حکومت کے غلام تھے اور اس طریق کار سے عاجز آ چکے تھے چنانچہ اس کے خلاف 5 مئی 1789ء کو پیرس میں سارے ملک کے نمائندوں کی مجلس منعقد ہوئی اور اس میں یہ فیصلہ کیا گیا کہ ملوکیت کو ختم

کر کے جمہوریت قائم کرنا چاہیے چنانچہ تین سال کی جدوجہد کے بعد 1782ء میں فرانس میں جمہوریت قائم ہوگئی اور لوئی شانزدہم کو جنوری 1793ء میں اور اس کی ملکہ کو اکتوبر 1793ء میں بجلی کی کرسی پر بیٹھ کر راہی ملک عدم کر دیا گیا۔ اسی کا نام انقلاب فرانس ہے۔

## اویس:

: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک سچے عاشق جنکا پورا نام اویس قرنی تھا۔ ان کی والدہ بہت ضعیف تھیں اس لیے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں یہ پیغام بھیجا تھا کہ تم اپنی ماں کی خدمت کرو، میری ملاقات کے لیے نہ آؤ، ماں کی خدمت میں بھی تمہیں اتنا ہی ثواب ملے گا بنابریں وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا شرف زیادہ حاصل نہ کر سکے بااین ہمہ انہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا والہانہ عشق تھا کہ جب جنگ احد کے موقع پر انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دندان مبارک شہید ہونے کی خبر سنی تو اپنے سارے دانت توڑ ڈالے:

اویس طاقت دیدار کو ترستا تھا

## اہتمام:

: انتظام، بندوبست:

خدائی اہتمام خشک و تر ہے

## اہرام مصر:

، اہرام، ہرم کی جمع + اضافت + مصر = مصر کے مثلث نما چوپہل مینار جو دریائے نیل سے 5 میل کے فاصلے پر واقع ہیں اور بہت قدیم ہیں جو فراعنہ کے دور میں تعمیر ہوئے تھے۔

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس میں انہوں نے مصر کے سر بفلک میناروں کی مثال سے یہ بتایا ہے کہ اگر ہنرمند تقلید سے آزاد ہو تو ریت کے ٹیلوں میں ایسے مستحکم مینار تعمیر کر سکتا ہے جو ہزاروں برس سے جوں کے توں قائم ہیں۔

## اہرمن:

: ابلیس، شیطان، مراد بدکار لوگ اسی مصرع میں جبریل بھی مذکور ہے جس سے نیکوکار لوگ مراد ہیں):

شعر سے روشن ہے جان جبرئیل و اہرمن

## اہل:

(ع) صفت

رکھنے والا، والے، صاحب، صاحبان، مالک، مالکان وغیرہ

## اہل بصیرت:

اہل + اضافت + بصیرت (= بینائی، عقل) = سمجھدار لوگ:

اے شیخ و برہمن سنتے بھی ہو کیا اہل بصیرت کہتے ہیں

## اہل بیت:

اہل + اضافت + بیت (= گھر): مراد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ رشتے دار جنہیں آپ نے ایک کملی میں لے کر ان کے لیے دعا فرمائی تھی اور جنہیں آپ اپنے ساتھ نصارٰی "نجران" سے مباہلہ کرنے کے موقع پر لے گئے تھے یعنی بی بی فاطمہ زہرا (بیٹی)، علی مرتضیٰ (چچازاد بھائی اور داماد)، حسن (بڑے نواسی)، حسین (چھوٹے نواسے):

دل میں ہے مجھ بے عمل کے داغ عشق اہل بیت

## اہل حرم:

اہل + حرم (رک) = مراد افغان خواتین جنہیں رہیلہ نے گرفتار کیا تھا:

دیا اہل حرم کو رقص کا فرماں ستمگر نے

## اہل حلقہ:

اہل + اضافت + حلقہ (خانقاہ کی وہ جماعت جو ایک دائرے میں بیٹھ کر ذکر کرتی ہے): وہ صوفی جو ہو حق کے نعرے تو لگاتے ہیں مگر عشق صادق سے محروم ہیں:

میں ایسے فقر سے اے اہل حلقہ باز آیا

## اہل درد:

یہ ایک دوغزلے کی سرخی ہے جو مخزن (مئی 1903) میں شائع ہوا تھا۔ ایڈیٹر نے یہ نوٹ لکھا ہے کہ اقبال، گرامی اور بسمل تینوں ایک صحبت میں تشریف رکھتے تھے۔ اقبال نے کہا کہ انہیں درد قولنج کے آثار محسوس ہو رہے ہیں۔ اس وقت نوازش صاحب مخلصیہ نوازش نے ایک مصرع پڑھا جس کی ردیف "اہل درد" تھی۔ اس پر غزل کی فرمائش ہوئی۔ اقبال نے اسی تکلیف میں دوغزلیں اس ردیف میں کہیں جو باقیات اقبال میں درج ہیں۔

## اہل مصر سے:

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ قوت ایسی چیز ہے جو دفعتہً قوموں کی قسمت بدل دیتی ہے جو مختلف زمانوں میں مختلف شکلوں سے نمودار ہوا کرتی ہے۔

## آزادی افکار:

آزادی + اضافت + افکار (= خیالات): زندگی کے ہر معاملے میں آزادی کے ساتھ کھل کر اپنی رائے کا اظہار جس بات کے سمجھنے کی بھی صلاحیت نہ ہو اس میں اپنی مجتہدانہ رائے دینے کی جسارت (اقبال نے اس کی مذمت کی ہے)

## آزادی شمشیر کے اعلان پر:

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جو انہوں نے 1935ء میں اس وقت کہی تھی جب حکومت پنجاب نے تلوار کو لیسنس سے مستثنٰی قرار دیا تھا۔ اس نظم میں انہوں نے اسلام کا یہ اصول دہرایا ہے کہ لوہے کی تلوار بھی بے شک ضروری ہے مگر فقر کی تلوار کے بغیر اس سے کام نہیں چلے گا۔

## آزادیٔ فکر:

یہ ضرب کلیم میں اقبال کے ایک قطعے کی سرخی ہے جس میں انہوں نے یہ بتایا ہے کہ فکر کی آزادی یقیناً اچھی بات ہے مگر لوگوں کو تفکر کا طریقہ نہیں آتا۔

## آزادیٔ نسواں:

یہ ضرب کلیم میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس میں انہوں نے درپردہ اس آزادی کی مخالفت کی ہے لیکن ظاہراً اسے برا بھی نہیں کہا۔

## آزار:

: تکلیف، اذیت، وبال وغیرہ:

آزار موت میں اسے آرام جاں ہے کیا

## آزر:

: ایک مشہور بت تراش کا نام جو حضرت ابراہیمؑ کے زمانے میں تھا۔ اتفاق سے حضرت ابراہیمؑ کے پدر بزرگوار کا نام بھی یہی مشہور ہے: بت تراش، جبیں، مجسمہ بنانے والا۔

اٹھیں گے آزر ہزاروں شعر کے بت خانے سے

## بانگ سرافیل:

، بانگ (رک صور پھونکنا) + سرافیل (اسرائیل (رک) کی تخفیف = اسرافیل فرشتے کے صور پھونکنے کی آواز، پہلی آواز سے تمام انسان مر جائیں گے اور قیامت آ جائے گی دوسری آواز سے سب زندہ ہو کر میدان حشر میں آ جائیں گے۔ یہاں دوسری آواز مراد ہے:

یا نغمہ جبریل ہے یا بانگ سرافیل

## بایزید:

ایک مشہور صوفی کا نام جنہوں نے تصوف میں فقر کی زندگی بسر کی اور بہت سے مسلمان آپ کے حلقہ ارادت میں داخل ہوئے:

فقر جنید و بایزید تیرا جمال بے نقاب

## بت فروشی:

بت + فروش، مصدر فروختن یا فروشیدن (یہ بیچنا) سے فعل امر + ی (لاحقہ کیفیت) = بت تراش کر بیچنا، بتوں کا کاروبار کرنا (سلطان محمود غزنوی کے اس فقرے کی طرف اشارہ جو اسنے سومنات فتح کرنے کے وقت مندر کے پجاریوں کی اس پیشکش کے جواب میں کہ من مانا سونا لے لو مگر بت نہ توڑو) کہا تھا کہ میں بت فروش کہلانا نہیں چاہتا:

بت فروشی کے عوض بت شکنی کیوں کرتی

**بت کدہ:**

کعبے میں بت کدے میں ہے یکساں تری ضیا

مراد ہندوستان جہاں ہنود بتوں کی پرستش کرتے ہیں:

بتکدہ پھر بعد مدت کے مگر روشن ہوا

**بت کدہ چیں:**

بت کدہ (ک) + ء (اضافت) + چین (= مشہور ملک جو بھارت کے شمال میں واقع اور قدیم علوم میں مشہور ہے):
مراد چینی تمدن و تہذیب اور روایات و خیالات، اسلام کے علاوہ ہر قسم کی تعلیم جو اس وقت بھارت میں رائج تھی:

رخصت جاں بت کدہ چیں سے اٹھا لیں اپنا

**بت کدہ صفات:**

بت کدہ + ء (علامت اضافت) + صفات: مظاہر صفات باری تعالیٰ (کائنات ماد) جنہیں اگر سطحی نظر سے دیکھا جائے تو نگاہ کو اپنی دلکشی میں الجھا لیتے ہیں اور خدا تک رسائی نہیں ہونے دیتے اس لیے انہیں بت کدے سے تعبیر کیا ہے:

غلغلہ ہائے الاماں بت کدہ صفات میں

**بچے کی دعا:**

یہ بانگ درا میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جو مغرب کے ایک شاعر کی نظم سے ماخوذ ہے۔ اس نظم میں بچوں کو یہ سبق دیا گیا ہے کہ انہیں قوم کے اجتماعی مفاد کو ذاتی فائدے پر ترجیح دینا چاہیے۔ نیز یہ ذہن نشین کرنا چاہا ہے کہ اصلی "برائی" یہ ہے کہ انسان اپنے بنی نوع کی تکلیف سے متاثر نہ ہو اور یہی تاثر علم کی بھی غرض و غایت ہے۔

بانگ درا میں اس نظم کے جتنے شعر درج ہیں ان کے علاوہ چار شعر مزید باقیات میں درج ہیں:

**بخارا:**

ترکی و ایرانی مسلمانوں خصوصاً سادات کا قدیم شہر جہاں سے کتنے ہی مسلمان ہجرت کر کے ہندوستان و کے علاقوں میں آ کر آباد ہوئے۔ جن کی اولاد اب بخاری کہلاتی ہے:

اس دشت سے بہتر ہے نہ دلی نہ بخارا

**بدخشاں:**

: پاکستان اور خراسان کے درمیان ایک مشہور پہاڑی علاقہ جہاں لعل پیدا ہوتے ہیں:

بدخشاں پھر وہی لعل گراں پیدا کرے

**بدر و حنین:**

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دو غزووں (لڑائیوں) کے نام ہیں جو علی الترتیب 2ھ اور 8ھ میں واقع ہوئے تھے

اوران میں مسلمانوں نے بڑی بے جگری کے ساتھ کفار ومشرکین کا مقابلہ کر کے انہیں شکست دی تھی۔ کئی صحابہ کرام نے جام شہادت نوش بھی نوش فرمایا تھا۔ ان معرکوں میں جو لوگ بھی لشکر اسلام میں شامل تھے وہ سب عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور محبت اسلام کے جذبے میں شریک جنگ ہوئے تھے:

معرکہ وجود میں بدر و حنین بھی ہے عشق

## بڈھے بلوچ کی نصیحت بیٹے کو:

یہ ارمغان حجاز میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جس میں اس نے اپنے بیٹے کو چند نصیحتیں کی ہیں اور کہا ہے کہ خود میں مرد مومن کی عزت اور پامردی وہمت پیدا کر اور یورپ کے مشینی نظام کا سہارا ڈھونڈنے کی بجائے کسی بزرگ سے اخلاص عمل کا درس حاصل کر کے اُس میں تیری اور قوم کی فلاح ہے۔

## بسطامی:

حضرت بایزید بسطامی صوفیوں کے پہلے طبقے میں شمار کیے جاتے ہیں۔ اتباع شریعت کے لیے ان کا نام صوفیوں میں ضرب المثل بن گیا ہے۔ وہ فرمایا کرتے تھے الاستقامتہ فوق الکرمۃ یعنی احکام شریعت کی پابندی میں۔

## بصرہ:

عراق کا مشہور شہر جس کے زائروں کے قافلے کربلا کی زیارت کو آتے تھے:

تو گرد پا ہے شاید بصرہ کے زائروں کی

## بلاد اسلامیہ:

یہ بانگ درا میں اقبال کی ایک نظم کا عنوان ہے جو 1909ء کی تصنیف ہے اور اسی سال اپریل کے ماہ نامہ مخزن لاہور میں پہلی بار چھپی تھی۔ اس نظم میں انہوں نے دنیا بھر کے پانچ مشہور اسلامی شہروں کا ذکر اور ماضی میں ان کے ارتقائی حالات کا ذکر کیا ہے۔ سوئی ہوئی قوم کو جگانے کا ایک طریقہ یہ بھی ہوتا ہے کہ انہیں ان کے بزرگوں کے کارنام موثر لفظوں میں یاد دلائے جائیں۔ اس نظم میں اقبال نے نئی نسل کے نوجوانوں کی قوت عزم وعمل کو ابھارنے کی یہی صورت اختیار کی ہے۔ وہ پانچ شہر یہ ہیں:

## مدینہ منورہ:

عرب میں حجاز کے اس مبارک شہر کا نام جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم مکہ معظمہ سے ہجرت کر کے مقیم ہوئے اور یہاں انصار ومہاجرین کی متحدہ کوشش سے اسلام ساری دنیا میں پھیلا۔ اس شہر کا قدیم نام یثرب تھا جب 622ء میں اس سرزمین نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قدوم میمنت لزوم سے شرف توس کا نام "مدینۃ النبی" ہو گیا۔ مدینۃ النبی مکہ معظمہ کے شمال میں 254 میل کے فاصلے پر واقع ہے اس کی آبادی اس وقت جبکہ اقبال نے یہ نظم کہی ہے تقریباً تیس ہزار تھی اب تقریباً بیالیس ہزار ہے۔ یہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ مبارک (سبز گنبد) ہے۔ اس عمارت کو جو دراصل مسجد اور مسجد نبوی کے نام سے مشہور ہے "حرم رسول" کہتے ہیں۔ مکہ معظمہ کی طرح اس میں بھی شکار اور خونریزی حرام ہے۔ اسی لیے اس کو حرم کہتے ہیں۔ سبز گنبد کے دونوں جانب شیخینؓ کے مزارات ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پاکتی آپ کی لخت جگر سیدہ فاطمۃ الزہرؓ

